تدبیرکرین اِنھون نے مجکو دروازے مین سے دیکھکر اِسطرح دُتکارا کہ کوئی کُتّے کو بھی نہین
دُتکارتا مجکو رہ رہ کر غصہ آتا ہی کہ انھون نے تو شرم اور حیا سب کو بالاے طاق رکھ دیا
اب آپکے سامنے میرا مُنھ کھلواتے ہین کل کی بات ہی کہ یہی نالائق جو آج بڑا لمبا چوڑا
پردہ لگا کر بیٹھی ہی (بے اختیار جی چاہتا ہی کہ مارے جوتیونکے بدذات کے سر پر ایک بال
باقی نہ رکھون) ٹکے ٹکے پر ماری ماری پڑی پھرتی تھی اور کوئی اِسپر تھوکتا بھی نہ تھا
اِنھین سے پوچھیے کہ کَی بار میرے یہان اِسکا مُجرئی ہوا جب آتی تھی ڈیوڑھی مین سے
فرشی سلام یا اب اِسکو یہ بھاگ لگے ہین کہ ہمارے سامنے ہونے سے اِسکی بے پردگی
ہوتی ہی- عزت بنانے سے نہین بنتی بلکہ خدا داد چیز ہی آج تو یہ پردہ نشین بنی کل کو
سیدانی بنکر جا بے گی کہ ہماری مان ہنبون کے ساتھ بیوی کی صحنک کھاے بر سون
اِسکے بال بچے ہونگے اور کہے گی کہ سیدون مین رشتہ ناتا کرتی ہون تو کوئی بھلامانس
اِسکو جائز رکھے گا- یہ جو کچھ آپ دیکھ رہے ہین سب ہماری آپا کا صبر پڑ رہا ہی اور ابھی
کیا ہی یہ مظلمہ تو مبتلا بھائی کو ایسے ناچ نچائیگا کہ ہریالی کو ساری عمر ایسا ناچ ناچنے کا
اِتفاق نہوا ہوگا- ناظر تو باتون باتون مین گرم ہوتا جاتا تھا اور مبتلا کے چہرے پر ہوائیان
اُڑ رہی تھین کہ اگر ایکے پھر کہین یہ جن لپٹ پڑا تو ہڈی پسلی ایک کرکے رکھ دیگا حاضر کے
بیٹھے کی اگر دِھارس نہو تو قریب تھا کہ مبتلا کی گھگھی بندھ جاے بارے حاضر نے کہا بھائی ناظر
یہ تو تم پھر پگاڑ کی سی باتین کرتے ہو یہ سچ ہی کہ مبتلا بھائی کی نادانی نے سارے گھر کو تہ وبالا
کر دیا مگر یہ بھی تو نہین ہو سکتا کہ ہم غیرونکی طرح دور کھڑے ہوے تماشا دیکھین- ناظر-
یہ تو مین نے وہ حقیقت بیان کی جو میرے دل مین تھی رہگیا مقدمہ اُس سے آپ اِطمینان
رکھیے مبتلا بھائی کو روپیہ تو بہت خرچ کرنا پڑیگا ایسا کوئی پانچ چھ ہزار مگر خدا نے چاہا
تو انیر اور اِنکے طفیل مین ہریالی پر کوئی گزند نہین آنے پائیگا- اِسوقت تک مبتلا کو
مقدمے کی واقعی روداد اور کوتوالی کی تحقیقات سے ابتی اور ہریالی دونونکی

طرف سے پورا اطمینان تھا اور دونون اپنی جگہ خوش تھے کہ چاہ کن را چاہ در پیش سنکھیا
دی اسی غرض سے کہ ہم دونون کھائین اور مرکر رہجائین خدا کی قدرت ہم دونونکے
منھ پر رکھنے کی بھی نوبت نہین آئی اور اوپر ہی اوپر ماما کے بیٹے نے جا سرکار مین خبر پہونچائی
اب لینے کے دینے پڑے غیرت بیگم کو پھانسی ہو تو پھانسی ورنہ عمر قید مین تو کچھ شک ہی
نہین چلو سستے چھوٹے اور روز کا ٹنٹا مٹا۔ ناظر کے منھ سے یہ کلام سنکر کہ پانچ چھ ہزار
روپیہ خرچ کرو تو تمپر گز نہین آنے پائیگا مبتلا تو حیران ہوکر اسکا منھ دیکھنے لگا اور
بے اختیار بول اٹھا کیون صاحب الٹا چور کوتوال کو ڈانڈے مجھی کو زہر دیا جائے
اور مین ہی گزند سے بچنے کے لیے پانچ چھ ہزار روپیہ بھی خرچ کرون کیا انگریزی کی عملداری
مین یہی انصاف ہی۔ ناظر۔ ہوش کی دوا کرو تم بھی اور شخص ہو اور مقدمے کی باریکی کو
پہونچنا کجا اور پھیر ہی تمکو اتنا تو معلوم ہی نہین کہ معاملہ کسکو کہتے ہین اور مقدمہ کس جانور کا
نام ہی مین تو زمانہ دیکھا ہوا ہون اور پھر تمہاری کتنی شریف آدمی کا کام نہین اسلیے
چند تہ (اندر) کی باتین تمکو سمجھاتا ہون۔ کوتوالی کی تحقیقات کو تو عدالت مین کوئی پوچھتا
تک نہین روداد وہی معتبر ہی جو عدالت کی مثل مین ہو کیا تمنے نہین دیکھا کہ کوتوالی کے
لوگ زبانی پوچھ گچھ کے سوا کسی کا اظہار تک تو قلم بند کر نہین سکتے۔ اصل بات یہ ہی
کہ پہلے کوتوالی اور فوجداری ایک تھی جب یہ لوگ لگے اظہار کارگذاری کے لیے ہر واردات
بے سراغ کے لیے مجرم بنانے اور اصل مجرمون سے سازش کرکے بیگناہونکو ناحق پھنسانے
تو سرکار نے کوتوالی اور فوجداری کو الگ کر دیا ابتو کوتوالی والونکا اتنا ہی اختیار ہی
کہ جسکو اپنے نزدیک مجرم سمجھین حاکم عدالت کے پاس چالان کر دین حاکم عدالت مدعی
مدعا علیہ گواہونکے اظہار قلم بند کرتا ہی اور اپنے بیان کی رو داد پر سزا یا رہا کرتا ہی
کوتوالی والے اناپ شناپ جسکو پکڑ پاتے ہین چالان کر دیتے ہین عدالت مین گئے
اور رہا ہوے اور ہمارے صاحب مجسٹریٹ کوتوالی سے اسقدر بدظن ہین کہ مجسٹریٹی کا

اِجلاس کرتے ہوے پورا برس نہین ہوا اتنے ہی دنون مین کوتوالی والون نے جیلخانہ بھر دیا۔ غرض کوتوال اور اُنکی تحقیقات کی تو کچھ بھی حقیقت نہین اب رہگئی مقدمے کی روداد سو اُسکا حال یہ ہی کہ سنکھیا تو حقیقت مین پکڑی گئی ہریالی کے یہان پس مدعا علیہا اول ہوئی ہریالی اور پہلے اُسی پر اشتباہ کیا جائیگا کہ اُسی نے فیرینی مین ڈالی یا ڈلوائی۔ مبتلا۔ بھلا وہ کمبخت بدنصیب کِسلئے سنکھیا دینے اُٹھی تھی اپنے تئین یا مجکو یا اپنی ماما کو جو اُسکے پاس سالہا سال سے نوکر ہی اور کبھی اُسکو بھیتے منھ تک نہین کہا یا اپنے پالے ہوے جانورونکو جنھین وہ بچونکی طرح عزیز رکھتی ہی۔ ناظر۔ جانورونکی تو بات الگ ہی لیکن دوسرے احتمالات مین تو کوئی استبعاد کی بات نہین ہوسکتی ہی کہ اُسنے خود سنکھیا کھانے کا ارادہ کیا ہو عورتین اکثر خودکشی کر بیٹھتی ہین یا تمکو اُسنے زہر دینا چاہا ہو تو عجب نہین بازاری خلقت کا بھروسا کیا خدا جانے اُسنے کیا سمجھکر تمسے نکاح پڑھایا اور اب جو اُسکی مراد بر نہ آئی تو اُسنے اپنا پنڈ چھڑانے کے لیے یہ تدبیر کی اگر وہ اپنی حالت سابقہ پر عود کرنے کی آرزومند ہو تو اُس سے کچھ دور نہین۔ ماما کو تم خود کہتے ہو کہ اُسکے پاس مدت سے ہی تو ضرور اُسکے پچھلے حالات سے بخوبی واقف ہوگی اور عداوت کے لیے اِتنی بات کافی ہی اور سنکھیا کے لیے تمھاری اور ہریالی کی اور ماما کی کیا تخصیص ہی معصوم سارے سارے دن ہریالی کے یہان رہتا ہی وہ یقیناً اُسکی جان کی دشمن ہی اِنکے علاوہ ایک احتمال اور ہی اور وہ سب مین زیادہ قرین قیاس ہی کہ آپ کے پھنسانے کے لیے یہ سارا منصوبہ سوچا گیا ہی ورنہ سبب کیا کہ جانورون تک کو فیرینی کھلائے اور آپ منھ تک نہ لیجائے اور بدذات نے کیا چالاکی اور بیرحمی کی ہی کہ بیزبان جانورونکو تو اِتنی فیرینی ٹھسائی کہ ایک نہ بچا اور لہو لگا شہیدون مین داخل ماما کو بھی ذراسی چٹا دی کہ دو چار دست آکر اچھی خاصی کی خاصی۔ مبتلا۔ ہان لیکن کیا محمود حسن کی گواہی پر کچھ لحاظ نہوگا۔ ناظر۔ کیا معلوم کہ عدالت تک پہونچتے پہونچتے محمود

اپنے بیان پر قائم بھی رہتی ہی یا نہین اور فرض کرو کہ قائم رہے تو اُسنے سنکھیا کا نام تک بھی
نہین لیا بلکہ میری نظر سے دیکھو تو گھوسن کا بیان ہریالی کے حق مین سم قاتل ہی وہ کہتی ہی
کہ خاتون نے مجکو دودھ کی ہنڈیا واپس کردی۔ بہت خوب۔ ہریالی نے جب یہ سُن
لیا تھا کہ بڑے گھر سے بُرا سمجھ کر دودھ واپس کیا گیا تو اُسنے چُپ چُپاتے ضرورت سے
زیادہ بھری کی بھری ہنڈیا رکھ کیون لی۔ بس یہین تو بالی مرتا ہی۔ اِس سے صاف
شبہ ہوتا ہی کہ ہریالی نے گھوسن سے ملکر اُسی کے گھر دودھ مین سنکھیا گھلوائی اور
جب خاتون دھوکے مین نہ آئی تو دوسری چال چلی اور پھر یہ بھی سمجھ لو کہ ہریالی
اور تم کچھ دو نہین ہو ہریالی کا کرنا عین تمھارا کرنا ہی اور ابھی خاتون کے بیان کی
تو نوبت آنے دو دیکھو تو وہ کیا زہر اُگلتی ہی۔ کوتوالی والونکی کارروائی مین فی الواقع
ہمیشہ ایک بڑا نقص یہ ہوتا ہی کہ تحقیقات سے پہلے مقدمے کو کسی ایک پہلو پر ڈھال
لیجاتے ہین اور پھر اخیر تک باصرار اُسی پہلو کی تائید مین لگے رہتے ہین۔ جو باتین مینے
تمسے سرسری طور پر بیان کی ہین اُنمین سے ایک کی طرف بھی کوتوال صاحب کا
ذہن منتقل نہوا ہوگا اور ہم لوگونکو تو باتین حاکم کی میز پر سوجھتی ہین عین وقت پر
کچھ اسطرح کا بہرہ کھل جاتا ہی کہ خود بخود بات مین سے بات نکلتی چلی آتی ہی۔ مبتلا کی
ساری ہمت تمام عمر رہی مصروف حسن وعشق مین مدعی مدعا علیہ بننا تو درکنار اُسکو
کبھی گواہی دینے کا بھی اتفاق نہین پڑا بچپن کا لاڈلا جوانی کا چھیلا وہ وکیلونکے
چھل فریب کیا سمجھے ناظر نے جو اُسکو اُلٹی سیدھی باتین سمجھائین چھکے ہی تو چھوٹ گئے
اور سمجھا کہ بس اب نہین بچتا سنکھیا کا غصہ ہریالی کا رنج اپنی چوٹ اگلے پچھلے گلے شکوے
سب کچھ بھلا بسرا ناظر کے گلے سے لپٹ گیا کہ بس اب اوپر خدا ہی اور نیچے تم چاہو مار
چاہو جلاؤ چاہو اُجاڑو چاہو بساؤ۔ ناظر۔ مقدمہ تو میری طرف آیا گیا ہوا اور
سمجھو کہ مقدمے کا مین بیمہ لیتا خرچ کا بندوبست تم کرو مبتلا خرچ کا بندوبست بھی

تمھین کو کرنا پڑیگا تمکو تو گھر کا ذرا ذرا حال معلوم ہی۔ ناظر۔ کیا مضائقہ خرچ کا بھی انتظام
ہو جائیگا مگر آخر دینا تو تمھین کو پڑیگا۔ مبتلا۔ کوڑی کوڑی۔ ناظر۔ خیر تو آپ دو رقعے میرے
نام لکھیے ایک تو کل کی تاریخ مین کہ چوہونکی جیسی کثرت ہی تمکو معلوم ہوا ہو تو یہ نوبت
پہونچی ہی کہ کھونٹیونپر لٹکے ہوے کپڑے کاٹ کاٹ کر ٹکڑے کیے ڈالتے ہین ناچار تھوڑی
سنکھیا منگوائی پُڑیا چھوٹے گھر کے بیچ والے دالان مین اِس خیال سے کہ کسی کا ہاتھ نہ پڑے
اونچے پر رکھوائی تھی یہ مذکور کوئی سات یا آٹھ دن پہلے کا ہی کل کیا اتفاق ہوا کہ شام
کے وقت ایک روپے کی کھانڈ کا پُڑا آیا اور جیسا دستور ہی پُڑے کے ساتھ نمونے کی پُڑیا
سنکھیا کا تو خیال نہ تھا کھانڈ کا پُڑا اور پُڑیا دونون کو اُسی طاق مین رکھوا دیا جسمین
سنکھیا کی پُڑیا تھی آج خود گھر والی نے اپنے ہاتھ سے فرینی مین کھانڈ ڈالی تو اُنھون نے
کہا پُڑیا کی کھانڈ بھی کیون ضائع ہو پُڑا اور پُڑیا دونون اُتار لی لائین مگر پُڑیا سنکھیا کی
تھی باورچی خانے مین بھی دھوین کی وجہ سے کچھ دکھائی نہ دیا اور چونکہ دلمین کسی طرح کا
کھٹکا نہ تھا اُنھون نے دیکھا بھی نہین فرینی پک کر طیار ہوئی تو تھوڑی جانورونکو دی
جو گھر والی نے اپنے شوق کے لیے پال رکھے ہین اور دیگچی مین لگی رہگئی تھی ماما نے پونچھ کھائی
جانور تو مر گئے ماما کو کچھ دست آئے مگر بچ گئی کوتوالی کے لوگ مقدمے کو طول دینا چاہتے
ہین تم مختار کارانہ اُسکی خبرگیری کرو۔ اور دوسرا رقعہ اب سے مہینے سوا مہینے جتنے دن
پہلے کا چاہو لکھ دو کہ مجھکو اتنے روپے کی ضرورت ہی جہان سے بن پڑے بندوبست کر دو
بس اللہ اللہ خیر صلاح اور چین سے پیر پھیلا کر سو رہو۔ سنکھیا کے رقعے کا مضمون سنکر
تو مبتلا کی عقل دنگ ہو گئی اور سمجھا کہ ناظر بھی بڑا زہر کا بجھا ہوا ہی دیکھو تو کیا منہ سے
بات اُتار ری ہی مین ایسے شخص سے کیا پار لے جا سکتا ہون میرا بچاؤ تو اسی مین ہی کہ
جو یہ کہے اُسمین ذرا کان مت ہلاؤ غرض اُسی وقت دونون رقعے لکھ ناظر کے ہاتھ دے
اور پوچھا کہ بھلا صاحب اب صبح کو کوتوال صاحب آئین تو کیا کرنا ہوگا ناظر نے کہا

اب بندۂ درگاہ کے رہتے کو توال صاحب کیا آتے ہین آپ آمدیم برخاست اور اگر آئے بھی تو کوتوال نگر نہین بلکہ نڈھال بدحال سراپا اضمحلال۔ مبتلا۔ اور کیون صاحب جیسا اُنکی باتون سے معلوم ہوتا تھا اگر اُنسے انگریزکہ جو کوتوالی کا افسر ہی لاکھڑا کیا۔ ناظر او ہم سنگ زر و برادر شغال۔ باوجودیکہ ابھی جھٹ پٹا تھا ناظر فوراً سوار ہو سیدھا کوتوال پاس پہونچا کوتوال سمجھا کہ ایسے وقت آئے ہین تو معلوم ہوتا ہی ضرور کچھ نہ کچھ بوہنی کرائینگے دور سے ہنسکر بولا آئیے آج تو سویرے ہی سویرے اچھے سخی کے درشن ہوے مین تو آپکے یہان آنے کو وردی پہنکر طیار لیس بیٹھا ہون صاحب سوپرنٹنڈنٹ سے سات بجے کا وعدہ ہی۔ ناظر۔ کیا طیار بیٹھے ہو وہان تو رات بڑا غضب ہوگیا۔ کوتوال۔ کیا کوئی اور صاحب سنکھیا کھا کر شہید ہوے۔ ناظر۔ نہین سنکھیا تو نہین مگر آپ تو جانتے ہین مبتلا بھائی کے گھر مین جو وہ دوسری عورت ہی پورے دنون سے تھی کل نہین معلوم آپکے سپاہیون نے اُسکو کیا ڈرایا دھمکایا طبیعت تو اُسکی آپکے رہتے ہی بگڑ چلی تھی آپ اِدھر آئے شاید کوتوالی بھی نہ پہونچے ہونگے کہ اُسکا حمل ساقط ہوگیا ساری رات اُسی کے تردد مین پلک نہین جھپکی خیر حمل تو حمل اب اُسی کی جان کے لالے پڑے ہین دیکھیے وہ بھی بچتی ہی یا نہین مبتلا بھائی کو اس عورت کے ساتھ اس درجے کا تعشق ہی کہ جس وقت سے یہ واردات ہوئی ہی سارے گھر مین بولائے بولائے پڑے پھر رہے ہین وہ تو اکثر چنبیلی کو بلاتے تھے مین نے بہزار مشکل روکا کہ انگریزونکے کان پڑی ہوئی بات پھر اپنے قابو کی نہین رہتی ایک چھوڑ دو دو دائیان بلوادی ہین بارے اب کہین جاکر کسی قدر طبیعت سنبھلی تو مین آپکے پاس بھاگا ہوا آیا مین تو رقعہ لکھنے کو تھا پھر خیال آیا کہ خدا جانے کسکے ہاتھ پڑے آپ چلکر کہنا چاہیے۔ یہ کہنا تھا کہ کوتوال کو کاٹو تو بدن مین لہو کی بوند نہین گرگڑا کر یہ لا بھلا آپکے یہان ہم تابعدارونکی مجال ہی کہ ڈرائین دھمکائین یا کوئی خلاف قاعدہ کارروائی کرین آپ جسوقت تشریف لائے ہین آپنے بھی دیکھا

ہوگا کہ مردانے مکان مین صرف دو ہی کانسٹبل میرے ساتھ تھے اور وہ دونون بھی
بیچارے الگ اصطبل کے پاس کھڑے تھے مین نے آپکے آدمی وفادار کے ہاتھ ماماؤن اور
لونڈیون کو بلا بلا کر ہونے سے دو دو باتین پوچھ لین اصل حقیقت تو یہ ہی اور ہمنے تو جسدن
پولیس مین نام لکھوایا اُسی دِن سمجھ لیا تھا کہ ایک نہ ایک دِن ضرور قید ہونگے یہ ایسی
تیسی نوکری ہی اِس قسم کی ہی کہ ٹکونکی دُکانداری کہ بے کالا منھ ہوے نہین رہتا بزرگونکا
کہا اور آنولے کا کھایا پیچھے مزہ دیتا ہی لالچی بہتیرا سر پٹکتے رہے کہ ہم لوگ ٹھہرے لکھی جنین
ہمکو سپاہیونکا بھیس بنا اور نہین سرکار سے وہر مردے اُسوقت اُنکی بات کچھ دھیان مین
نہ آئی سو اپنے کیے کی سزا پائی - ناظر- یہ مین خوب جانتا ہون کہ آپ نے کوئی بیجا
کارروائی نہین کی ہوگی آدمی کا حال چھپا نہین رہتا سارا شہر آپکا مداح ہی اور اگر
آپ احتیاط نکرتے تو اتنے دِن کوتوالی کا چلنا بھی محال تھا خصوصاً صاحب مجسٹریٹ
حال کے وقت مین مگر عورتین تو جیسی ڈرپوک اور کچے دِل کی ہوتی ہین آپ خوب جانتے
ہین آپکا آنا ہی سُنکر اُنکے تو ہاتھ پانون پھول گئے ہونگے اور پھر کسی سپاہی نے کوئی
ایک آدھ بات بھی کہدی ہوگی حالت تو نازک تھی ہی اونکے کو ٹھیلنے کا بہانہ ہوگیا
چھوٹے گھر مین تو خیر ایک واردات بھی ہوئی تھی کہ جانور مرے ماما کو دست آئے غریبنے
سنکھیا نکلی بڑا گھر جسکو واردات سے کچھ بھی تعلق نہین وہان کیا حال تھا جاکر دیکھتا ہون
تو چولھا تک نہین سلگا وہ تو جب مین نے سمجھایا کہ یہ کیا اِس سے بڑی بڑی اتفاقی اور
ناگہانی وارداتین ہوجاتی ہین اور آخر کار مقدمہ داخل دفتر ہے سبکو تسلی ہوئی - کوتوال
اتفاق کیسی - تب ناظر نے مبتلا کا رقعہ دیا کہ وہ خونی دروازے مین جو ایک شخص نے
اپنی آشنا کو دستورا کھلا کر مار ڈالا تھا اور شاید آپ ہی نے تو اُس مقدمے کی بھی تحقیقات
کی تھی کل اُسکی پیشی تھی اور مین مدعا علیہ کا وکیل تھا آپکے اسسٹنٹ سوپرنٹنڈنٹ
سرکار کی طرف سے پیروی کے لیے موجود تھے بڑے بڑے مباحثے رہے آخر ساڑھے چار بجے

بیجئے مدعا علیہ کی رہائی ہوئی۔ ہان تو یہ رقعہ مجکو عین اجلاس پر ملا تھا اور اِسی کو دیکھ کر
مین کچہری سے سیدھا وہین چلا گیا۔ کوتوال نے رقعہ پڑھا تو مقدمے کی طرف سے بھی اُسکی
آس ٹوٹ گئی کمر سے کرچ کھول ناظر کے بیرون پر رکھ دی کہ نوکری تو یہ حاضر ہے خدا واسطے
کو ایک اتنا سلوک کیجیے کہ عزت پر ہاتھ نہ ڈالیے ناظر نے بہت تسلی کی کہ بھلا اتنا تو سمجھیے کہ
اگر میرے دلمین کچھ فساد ہوتا تو مین اسقدر سویرے اندھیرے مُنھ آپکے پاس دوڑا ہوا
کیون آتا خیر جو کچھ ہونا تھا سو ہوا مین جسطرح سے بن پڑیگا مبتلا بھائی کو سمجھا لونگا۔
جب سے اُنھون نے دوسری عورت کر لی ہی ذرا تنگ دست رہتے ہین یہی نہ کہ دوا
دزمن کا خرچ اور اوپر سے سو دو سو روپیہ اور اُنکو دیدیا جائیگا اور ہان شکھیا کے
مقدمے مین آپ کچھ زیادہ چھیڑ چھاڑ نہ کیجیے گا اُسمین کچھ ہونا ہوانا بھی نہین ناظر چلنے لگا
تو کوتوال نے کہا پھر اس کرچ کو تو آپ اپنے ہاتھ سے باندھ دینگے تو مین کمر سے لگا ونگا
ورنہ جہان پڑی ہی پڑی رہیگی ناظر نے جلدی سے کرچ اٹھا بسم اللہ کر کے کوتوال کی
کمر سے باندھی گویا اپنی طرف سے کوتوالی دی کوتوال نے کہا بس اب ہاتھ پکڑے کی
للاج آپکو کرنی ہوگی۔ صاحب سوپرنڈنٹ کو وہان ایک اور ضرورت پیش آگئی کہ
کسی انگریز کے یہان سوڈا واٹر کی ایک دو بھی نہین اِکھٹی آدھی درجن خالی بوتلین
چوری گیئن صاحب نے چٹھی لکھی اور سوپرنڈنٹ صاحب اُسکی تحقیقات کو چلے گئے
کوتوال سے کہلا بھیجا ہمارا آنا نہین ہو سکتا پھر کوئی پندرہ بیس دن بعد خود سوپرنڈنٹ
صاحب ہی کو خیال آیا تو پوچھا کیون کوتوال صاحب وہ کس وکیل کے یہان کی
زہر خورانی کا آپ نے تذکرہ کیا تھا اُسکا کیا ہوا کوتوال نے کہا حضور فدوی نے تو
اگلے ہی دن ۲۰۲۲ نمبر کا روزنامچۂ خاص بھیج دیا تھا کہ واردات اتفاقی ہے۔ بات
رفت و گذشت ہوئی۔ دو چار دن تو مبتلا کو کھٹکا رہا پھر جو اُسنے دیکھا کہ کوتوالی لوگون
مین سے کسی نے آکر بھی نہ جھانکا تو اِسکو یقین ہوا کہ ناظر کو حکام کے مزاج مین کچھ اِس

طرحکا دستور ہی کہ آج جو جاہے سوکر گذرے۔ ناظر نے اِس مقدمے مین اچھی بردماری ہزار روپیے تو چپکے سے اُسنے وہ اُگلوا لیے جو خاتون کٹنی غیرت بیگم کو بہکا پھسلا کرلے اڑی تھی اور رقعے کے بدلے مبتلا سے اُسکے حصّے کی دُکانونکا قطعی بیعنامہ اپنے نام کا لکھوا لیا اور پھر سب مین سرخرو کا سرخرو آپ بیچارے مبتلا کے پاس بیٹھہ روپے ماہوار کی جگہ صرف ستائیس روپیہ مہینے کی نری تنخواہین رہ گئین وہ بھی کسطرح کی کہ کوئی پچھے مہینے آدھی پاو وصول ہوئی تو کوئی برس پھر بعد اور کوئی مارمین بھی اُگئی اور غیرت بیگم کی یہ تاکید کہ بھلا کوئی ایک لوٹا پانی تو اُسکے گھر مین سے مبتلا کو دے دیکھے۔ غیرت بیگم کے یہان پہلے ہی مبتلا کی کونسی قدر کیجاتی تھی اب جس دن سے یہ معاملے مقدمے کھڑے ہوے رہا سہا اور بھی نظرون سے گرگیا پہلے بے رخی تھی رفتہ رفتہ بدمزاجی ہوئی بدمزاجی سے بدوماغی کی نوبت پہونچ گئی بلکہ طرز مدارات سے ایسا مستنبط ہونے لگا کہ سید حاضر نے جو ایک دن بیچ کے آنیکا معمول باندھ دیا تھا اب مبتلا کا اتنا آنا بھی گوارا نہین۔ غیرت بیگم کو مبتلا سے بات چیت کیے ہوے برسون گذر گئے تھے لونڈیان ماماٗین میا نکا اتنا لحاظ کرتی تھین کہ باری کے دن بچھونا صاف کردیا جبتک گھر مین بیٹھے حقّے کی خبر رکھی کھانے کو پوچھ لیا اور اب مقدمونکے بعد سے تو ان باتون مین بھی مضائقہ ہونے لگا۔ مبتلا لاکھہ گیا گذرا تھا مگر آخر تھا تو صاحب خانہ یہ بے وقری دیکھہ کر وہ بڑے گھر کی باری کو تپ ولرزے کی باری سے کم نہین سمجھتا تھا مگر حاضر ناظر سے اسقدر ڈرتا تھا جیسے مردہ نکیرین سے ناخواستہ دل آتا اور برخاستہ خاطر رہتا۔ ایسی ایسی سنگین وارداتین گھر مین ہوجائین اور کسی کی نکسیر تک نہ پھوٹے غیرت بیگم اور بھی بے محابا ہوکر لگی بادل کیطرح گرجنے اور بجلی کیطرح کڑکنے سقا اور دھوبی اور حلال خور وغیرہ جتنے اہل خدمت تھے ان تک کی بندی ہوگئی کہ چھوٹے گھر کا کام نہ کرنے پائین ناچار گلی کی طرف کا قدیم دروازہ جو مدتون سے بند تھا تیغہ توڑ کر کھولا تب کام چلا۔

**فصل بست و چہارم مبتلا اور ہریالی کا بگاڑ۔** جبتک باتونکا زبانی جمع و خرچ رہا کہ غیرت بیگم نے اپنے گھر مین کوس کاٹ لیا اور ہریالی نے اپنی جگہ پکار کر تو پکار کر نہین تو چپکے سے جو کچھ مُنھ مین آیا کہدیا تب تک اگر سچ پوچھو تو ہریالی کی جیت تھی کیونکہ مبتلا اُسکے پلے پر تھا اور آمدنی کے حساب سے دونون گھر برابر سرابر اب جو بینٹھ کے رہ گئے سائیس تو اُسکا ایمان ڈگمگا چلا اور مبتلا سے کہا کیون صاحب اُدھر اکیلے گھر مین سائیس اور ادھر مردانہ زنانہ دو گھر دن مین بینٹھ نگوڑا پانچ روپلّی کا ہل خدا جانے مین کیا کتر بیونت کرتی تھی کہ خیر گذر ہوئے چلی گئی تم اپنے ہاتھ مین خرچ رکھتے ہوتے تو حقیقت کھلتی اور مین تمھارے بڑے گھر مین جاتی نہین تو آخر سنتی تو ہون کہ آدمیونکو ابالی دال ملتی ہی اور وہ بھی ایک وقت بچونکو سودا سلف تو درکنار کبھی آدھی کے چنے لے کر دینے نصیب نہین ہوے اب تمنے بینٹھ کے سائیس کراے ہین تو تم ہی خرچ کا انتظام بھی کرو مین کوئی اپنی بوٹیان کاٹ کاٹ کر تو کھلانے سے رہی۔ مبتلا۔ بینٹھ کے سائیس مین نے کرائے ہین۔ ہریالی۔ جانے بلا تمنے کراے ہین یا انھون نے جو تمھارے کچھ لگتے ہین۔ مبتلا۔ تمھین نے فریبی پکا کر میٹھے بٹھاے سارا فساد برپا کیا اور اُلٹا مجکو الاہنا دیتی ہو۔ ہریالی۔ مجھے خبر تھی کہ دشمنون نے دودھ مین سنکھیا گھولکر میری جان کے لینے کا سامان کیا ہی۔ مبتلا۔ اسی کا تو پتہ نہ چل سکا کہ کسنے دودھ مین سنکھیا گھولی۔ ہریالی۔ تو کیا مین نے گھولی۔ مبتلا۔ تمنے گھولی تو نہین مگر تمپر تُہمت تو گئی۔ ہریالی۔ تمنے تھپوا لی تو تھپی۔ مبتلا۔ یک نشد دو شد ہیا مین نے کم کرایا سنکھیا کا الزام تمپر مین نے لگایا مین ہی برا ہون تو خدا برے کو موت دے۔ ہریالی۔ خدا نکرے تم کیون برے ہونے لگے بُری مین کہ تمھارے کارن گھر چھوڑا عیش چھوڑا آرام چھوڑا اسکا یہ انعام ملا کہ تمھارے یہان آکر کوسنے سُنے گالیان کھائین بے عزتی کا کوئی درجہ باقی نرہا دو دفعہ جان کا خطرہ ہوا

ملہ یعنے ایکبار غیرت بیگم نے مارتے مارتے ادھموا کر دیا تھا اور دوسری بار اسکا حمل ساقط ہوا ۱۲

مبتلا - تمکو تو معلوم تھا کہ میرے بی بی بچے ہین پھر نہ آئی ہوتین کسی نے زبردستی کی تھی اور
اب تمھارا جی چاہے تو اب چلی جاؤ تمسے کسی نے کچھ چھین تو نہین لیا - ہریالی - ہان ہان
مین کیا مکرتی ہون مین تمھاری بی بی کو بھی جانتی تھی اور بچونکا ہونا بھی معلوم تھا مگر
مجھے خبر نہ تھی کہ تم اسطرحکے چیز ہو کہ ناظر کی صورت دیکھے سے تمھارے ہوش باختہ ہوتے
ہین اور مین اگر جاؤنگی اور جاؤنگی نہین تو کیا مفت مین اپنی جان گنواؤنگی تو ناظر کو
جو وکالت کے گھمنڈ مین بہت اکڑا ہوا پڑا ابھرتا ہے اور اُس مکار حاضر کو جو ہر مرتبہ بڑا
مولوی بنکر وعظ کہنے کو آ بیٹھتا ہے اور تیری بھینا کو توال کی جورو کو اور اُس موئے
کوتوال کو کہ جسنے رشوتین لے لیکر خون کے مقدمونکو ملیامیٹ کیا ہے اور سبکے ساتھ تجکو
دنیا جہان مین الم نشرح کرکے جاؤنگی میرا جانا کیا ایسا ہنسی ٹھٹھا ہے مین نے تیرے پیچھے
اپنے تئین خاک مین ملا دیا اور آج تو نے اُسکا مجکو یہ پھل دیا لے اب دیکھ میرا تماشا تیرا
تو کیا منہہ ہے مگر بلا اپنے حماتیونکو کہ مجھے جانی کو روکین یہ کہکر ہریالی لکڑی ہو سیدھی
دروازے کی طرف چلی بارے مبتلا نے ساری عمر مین ایک یہ بہادری تو کی کہ اسکو کوٹھری
مین دھکیل جھٹ اوپر سے کنڈی لگا دی - این کار از تو آید و مردان چنین کنند -
مبتلا تو ہریالی کو کوٹھری مین بند کر باہر چلا گیا ہریالی کے پاس جو پُرانی ماما تھی وہ تھی
ایک طرحکی اُسکی کٹنی اُسنے ہریالی کو سمجھایا بیوی مرد کا مزاج دیکھ کر بات کیجاتی ہے
اُس کمبخت پر تو آپ ہی مصیبتین پڑی ٹوٹ رہی ہین تم اور چاہین گھاؤ مین اوپر سے
مرچین لگانے تھوڑے دن صبر کیا ہوتا وہ اپنے تئین بیچتا چوری کرتا کہین نہ کہین سے
تمھارا بھرنا بھرتا اور اگر تمھاری مرضی جانے کی ہوگی تو اُنکی سو راہین ہین ڈھنڈورا
پیٹنا اور ڈھول بجانا کیا ضرور ہے اُدھر پان کے بہانے مبتلا کے پاس گئی اور اُس سے
کہا میان برا کہو فضیحتی کرو سب تمکو سجتا ہے پر منہہ بھر یہ کہہ بیٹھنا کہ چلی جا تمھین انصاف
کرو بڑی سخت بات ہے خیر غصہ حرام ہوتا ہے میان بی بی کی لڑائی کیا اور میان

بی بی بھی تم جیسے کہ وہ تمھاری عاشق زار اور تم اُسپر دل و جان سے نثار اُٹھو گھر مین
چلو بیوی کی بھی روتے روتے ہچکی بندھ گئی تھی اب مین نے اُٹھا کر زبردستی پانی پلایا ہی

## فصل بست و پنجم مبتلا کی خانہ داری دونون بیبیون کے ساتھ کس طرح پر تھی

مبتلا اور ہریالی کی یہ لڑائی تو خیر ایک اتفاقی بات تھی مگر دیکھنا چاہیے کہ اُنمین باہمی ارتباط
کس درجے کا تھا - دونون نے ایک دوسرے کے سمجھنے مین غلطی کی - ہریالی نے سمجھا تھا
کہ یہ آدمی ہی حسن پرست بیوی اسکو بھاتی نہین اور مجھپر بہو رہا ہی لٹو ہین گئی نہین اور
اسکو بیوی سے تڑا چھڑا اپنے کھونٹے سے باندھا نہین یہان آکر دیکھا تو بیوی کو میان کا
خصم پایا کہ وہ اسکو اسطرح لپٹی ہی جیسے مکھی کو شہد یہ بہتیری کوشش کرتا ہی کہ اُس سے
چھوٹ جاؤن مگر اور لتھڑتا چلا جاتا ہی چاہیے تھا کہ مجبور سمجھ کر معذور رکھے خود غرضی
چیرہ اختیار مین فرق کرنے نہین دیتی تھی وہ کچھ کر نہین سکتا تھا اور یہ جانتی تھی کہ
اپنے ہیٹے پن سے خود نہین کرتا وہ واری اور قربان تھی جبتک توقع مین جان تھی
نا امیدی کا پیدا ہونا تھا کہ صاف ہتھے سے اُکھڑ گئی - مبتلا تو اول دن سے حسن صورت
کے پیچھے ایسا فریفتہ تھا کہ خوب صورتی کے آگے حسب نسب سلیقہ ہنر عقل نیکی دینداری
کسی چیز کو دیکھتا ہی نہ تھا بیوی سے تھی اُسکو نفرت جونکون کی طرح دو چار بار راتکو
ہریالی کے یہان گیا آنکھون مین کھب گئی نہ انجام سوچا نہ عاقبت کار پر نظر کی گھر
مین لا بٹھایا - مبتلا کے دلکو جو اچھی طرح سے ٹٹول کر دیکھا تو گھر مین آئے پیچھے ہریالی
کی طرف اُسکا اگلا سا رُخ نہ تھا اوّل تو اُسنے ہریالی کے جانچنے اور آنکنے ہی مین غلطی
کی تھی - اِسمین شک نہین کہ ہریالی خوبصورت تو تھی مگر نہ اس درجے کی کہ مبتلا
جیسا حسین آدمی اُسپر مفتون ہو - یونیورسٹی کی ڈگریان اگر خوب صورتون کو
ملتی ہوتین تو ہریالی ہماری نظر مین اُس سرے بس ایف - اے - کے قابل تھی
مگر مبتلا تو اُسکو نکاح سے پہلے ایم - اے - کے درجے مین سمجھتا تھا - دوسری ایک

وجہ یہ بھی ہوئی کہ ہریالی کو ویسا بناؤ سنگھار نہ تو اب میسر تھا اور نہ اُسکا موقع تھا - اور سب سے
بڑا سبب تو ہمارے سمجھنے مین یہ تھا کہ کیسی ہی کوئی نعمت کیون نہو اُسکی قدر طلب تک رہتی ہی
حاصل ہوئی اور اُسکی منزلت گھٹی یہانتک کہ رفتہ رفتہ انسان کو اُسکا احساس بھی باقی
نہین رہتا کہ یہ نعمت کچھ نعمت بھی ہی یا نہین - اگر غیرت بیگم کو ذرا بھی عقل ہو کہ خدمت اور
اطاعت سے میان کو اپنا کرنا چاہیے تو ہریالی کی اتنی بھی قدر نہو یہ اپنی صورت کو آئینہ
لیے بیٹھی چاٹا ہی کرے اور اندر باہر غیرت بیگم ہی غیرت بیگم رہی مگر وہ چال بُری چلی اُسنے
چاہا کہ نکتوڑون سے دباؤ سے بھائیونکی حمایت سے مبتلا کو زیر کرنا دل پھٹتے گئے اور طبیعتین
ہٹتی گئین - ہریالی نے پایا میدان خالی مبتلا کے دلمین جگہ کرلی نہ خوبصورتی کے برتے پر بلکہ
سلیقے اور رضاجوئی کے بل پر - غیرت بیگم کے جھگڑے مبتلا کو چین تو لینے دیتے ہی نہ تھے وہ
ہریالی کی خوشی کیا مناتا دونون مین ارتباط رہا مگر عاشق معشوقی کا سا نہین بلکہ جیسا
عام طور پر میان بیبیون مین ہوا کرتا ہی -

**فصل بست و ششم** مبتلا نے تنگ ہو کر دونون گھرونکا رہنا چھوڑا اور اُسکی حالت یوماً
فیوماً ردی ہوتی گئی یہانتک کہ ایک دن مر کر رہگیا - جس شخص کی پینسٹھ کی آمدنی جا کر
ستائیس کی رہجائے اور وہ بھی غیر مستقر اُسی کے دل سے پوچھنا چاہیے کہ اُسپر کیا گذرتی
ہوگی تو اتر مصائب اور ہجوم افکار نے مبتلا کو اسقدر تنگ مزاج کر دیا تھا کہ دنیا کی
کوئی چیز اُسکو بھلی نہین لگتی تھی اُسکو ہریالی کی لڑائی کا ایک بہانہ ملگیا اور اُسنے دونون
گھرونکا جانا قطعاً موقوف کر دیا سارے دن رات اٹوانٹی کھٹوانٹی لیے اکیلا مردانے
مین پڑا رہتا نہ خود کسی کے پاس جاتا اور نہ کوئی اُسکے پاس آتا - اِس رنج نے اُسکو رہا
سہا اور بھی اجہور کر دیا کہ دو دشمن اُسکے اور طیار ہوے ناظر سے بڑھکر معصوم اور غیرت بیگم
سے زیادہ بتول - مبتلا اپنی طرف سے بہتیرا دونونکو لپٹتا تھا مگر یہ دونون اتنا بھی نہین
جانتے تھے کہ یہ ہمارا باپ ہی - جب سے ہوش سنبھالا باپکو سابرا ابراپس دونون گے

ذہن مین اُسکی بُرائی ایسی راسخ ہوگئی تھی کہ آبا یا باوا یا باپ کہنا کیا دونون خاصی حرح
نام لیتے تھے معصوم گالی کے ساتھ اور بتول کوسنے کے ساتھ۔ مبتلا نے جب دونون گھرون سے
ملول ہوکر مردانے مین رہنا اختیار کیا تو اُسنے یہ خاصی تدبیر سوچی تھی کہ اگر ہوسکے تو معصوم
اور بتول دونونکو ورنہ اکیلے معصوم کو خالی بیٹھا ہوا پڑھاؤن اور اسی طرح اپنا جی
بہلاؤن مگر معصوم پُتھے پر ہاتھ تو دھرنے ہی نہین دیتا تھا اُسکو دیکھی کیسے لگائی جاے۔
مردانے مکان مین بے رونقی تو ہریالی کے ساتھ آچکی تھی اب تھوڑے ہی دن مین خاک
اُڑنے لگی۔ جس مکان مین عمدہ اسباب کے انٹم کے انٹم لگے پڑے تھے اب اُسمین کیا رکھا
یا تو نکے چند جھلنگے ایک کی چول ٹوٹی ہوئی تو دوسرے مین ادوان نہین کسی کی پٹی
لچکی ہوئی ہی تو کسی کے سیروے مین جان نہین اور شاید چھوٹی بڑی ملا کر چار یا پانچ چوکیان
وہ بھی بے جوڑ بوسیدہ بے مصرف۔ نوکرون مین صرف ایک وفادار سو بھی کسطرح کہ
یہانسے تو اُسکو کھانا تک نہین ملتا تھا اور ملے کہان سے دین نہ دین میان سو میان
بیچارے کے پلّے ٹکا نہین دنکو مزدوری کرتا اور رات کو میان کی پائینتی آکر پڑ رہتا دنیا کا
کوئی کام یا دین کا روزہ نماز ہو تو لیل و نہار کا تفرقہ اور دن رات کا امتیاز ہو مبتلا کو
سب وقت یکسان تھے اُسکے سونے جاگنے کھانے پینے کسی بات کا کوئی وقت ہی مقرر نہ تھا
جب دیکھو مُنھ اوندھاے چارپائی پر پڑا ہی معلوم نہین سوتا ہی یا جاگتا ہی اپنی تباہی کا
خیال ہی کہ کسی وقت دل سے نہین جاتا جاگتا ہی تو اُسی کا سوچ ہی اور سوتا ہی تو اُسی کا
خواب دیکھ رہا ہی وہ کبھی اپنے پچھلے وقتونکو یاد کرتا اور اُسکے چہرے پر ایک طرح کی بشاشت
آجاتی تھوڑی دیر بعد خود بخود ونکا یک چونک کر ادھر اُدھر دیکھنے لگتا اور پھر اُسکے مُنھ پر
مُردنی سی چھا جاتی۔ غیرت بیگم اور اُسکے علاقہ دارون سے یہانتک کہ اپنے بچون سے تو
اُسکو مطلق نا امیدی تھی وہ خوب سمجھ چکا تھا کہ اب کسی حالت مین جیتے جی اِن لوگون سے
صفائی کا ہونا ممکن نہین رہا قطع تعلق اسکے لیے چاہیے ہمت جراٴت اور یہی باتین اگر

بتلا مین ہوتین تو یہانتک نوبت ہی کیون پہونچتی۔ قاعدہ ہو کہ جسپر پڑتی ہو اُسکی طبیعت خوب لڑتی ہو رنجون سے بچنے کا کونسا پہلو تھا جو مبتلانے نہین سوچا مگر جدھر جاتا تھا راہ نجات کو مسدود پاتا تھا۔ مارے غم کے وہ اسقدر نحیف و ناتوان ہوگیا تھا جیسے کوئی برسونکا بیمار شاید جھینکنے سے اُسکو غش آتا اور کھانسی کے ساتھ اُسکی سانس اُکھڑ جاتی۔ اللہ رے غیرت بیگم عورت ذات ہوکر اسقدر سخت دلی اور اس بلا کا غصہ کہ مبتلا گھلتے گھلتے چارپائی سے لگ گیا اور اپنے بھولکر بھی خبر نہ لی ہریالی تھی تو رذالی پر خیر وکھاوا ظاہرداری جو جا کو سیھو بیسون بار تو اپنی ماکو بھیجا اور آخر خود گئی ہر چند منت خوشامد کی مگر مبتلا تو اپنی زندگی سے ہاتھ دھوئے بیٹھا تھا ذرا نہ پتیایا۔ مبتلا خوب سمجھتا تھا کہ مین اس رنج سے جانبر نہین ہوسکتا اختلاج قلب تو اُسکو مہینون سے تھا اب کسی کسی وقت دلمین ایک طرحکا ہلکا ہلکا درد بھی اٹھنے لگا تھا بیرکچھ ہوئی نہین دورے متواتر اور شدید ہونے لگے آخر ایک دن اُدھر آفتاب ڈوبتا تھا ادھر یہ بیکس و بے نصیب دلکے درد سے گھڑی

چارپائی پر نہ تکیہ نہ بچھونا تڑپ تڑپ کر سرد ہوگیا۔

## خاتمہ

**فصل بست و ہفتم** ایک حسن پرستی کے پیچھے دنیا مین کیا کیا سختیان اُٹھائین کہ خدا دشمن کو بھی نہ نصیب کرے۔ اپنا یا بیگانہ مرنا تو سبھی کا قابل افسوس ہی مگر نہین ہی تو مبتلا کا اُسکا جینا قابل افسوس تھا اور مرنا قابل خوشی کیونکہ مرکر وہ دنیا کی مصیبتون سے چھوٹ گیا مصیبتین تو اُسکے دم کے ساتھ تھین نہ مرتا اور مصیبت بھرتا پھر بھی ہم اُسکے حق مین دعا کرتے ہین کہ دنیاوی ایذائین اُسکے گناہونکا کفارہ ہون اور بیچارہ مصیبت کا مارا حسنِ صورت کا بہت فریفتہ تھا خدا اُسکو جنت مین بہت سی حورین دے بشرطیکہ غیرت بیگم اور ہریالی کی طرح آپسمین نہ لڑین۔ عبرت کا مقام ہو ایک چھوڑ دو دو بیبیان موجود بیٹا موجود بیٹی موجود بیبیون کے نوکر چاکر موجود اور مرتے وقت

منھ مین پانی ٹپکانے کو مبتلا کے پاس کوئی نہین۔ کہین پہر رات گئے وفادار محنت مزدوری سے فارغ ہو کر آیا اور اُسنے بلایا تو میان کو مرا ہوا پایا چیخ اُٹھا سارے محلّے کو خبر ہوئی اور محلے والونکے ساتھ محل کے لوگونکو۔ ہریالی کو دیکھا تو وہ اور اُسکی ماما اور اسباب سب ندارد گھر مین جھاڑو دی ہوئی پڑی ہی نہین معلوم ایسا کون کالا چور اُسکو بھگا کر لے گیا کہ پھر اُسکا پتہ نہ لگا۔ غیرت بیگم یا تو اسقدر میان سے بگڑی رہتی تھی یا میان کا مرنا سنتے ہی ایسا روئی اتنا پیٹی کہ بس جو بیوی میان کی عاشق زار ہوگی وہ بھی اِس سے زیادہ کیا روئے پیٹے گی اب اُسکو معلوم ہوا کہ میان اُسکے ظلم سہنے کے لیے سدا کو بیٹھا رہنے والا نہ تھا وہ میان کے مرنے پر اتنا نہین روتی تھی جتنا اپنے ظلمونپر جنکی تلافی اب کچھ اُسکے اختیار مین نہ تھی۔ روتے روتے دونون آنکھون مین ناسور پڑ گئے تھے اور تھنی جیسا ڈیل ایسا سوکھا تھا کہ جیسے کانٹا آخر مبتلا کی چھماہی بھی نہین ہونے پائی تھی کہ غیرت بیگم اِسی رنج مین تمام ہوئی مرتے مرتے وصیت کی کہ مجھکو بتول کے باپ کی پائنتی دفن کرنا تاکہ اگر جیتے جی مین اُنکے پائون نہین پڑ سکی تو خیر قبر مین اُنکے پائون ہون اور میرا سر۔ مبتلا کے مرنے پر تاریخین اور مرثیے تو بہت لوگون نے کہے مگر عارف کے مرثیے کے چند بند یاد رہگئے ہین وہ یہ ہین

## مرثیہ

دنیا عجیب مرحلۂ بے ثبات ہی
دن ہی تو دنکے بعد بلا شبہ رات ہی
ہر ایک ذیحیات کو آخر ممات ہی
جسکو فنا نہین ہی وہی ایک ذات ہی
بیٹھی ہی موت تاک لگائے کمین مین
لیجائیگی یہ کھینچ کے آخر زمین مین

ایسا مکان بتاؤ کہ جنکو گرا نہو
ہی کوئی حال جسمین تغیر ذرا نہو
پیدا ہوا ہی کوئی بشر جو مرا نہو
محدود کیا اگر کہین اُسکا سرا نہو
فانی ہر ایک چیز ہی فانی جہان ہی

انسان

## انسان کی فنا سے غرض امتحان ہی

اعمال نیک ہین تو زمرد کے ہین قصور　　خدمت کو لونڈیون کی جگہ دست بستہ حور
ہر طور کا ہی عیش تو ہر طرح کا سرور　　یعنے خلاصہ یہ ہی کہ راضی ہوے حضور
خوشنودی خدا ہی عبادت کا دام ہی
جنت بھی اِک رضاے الٰہی کا نام ہی

اور ہین عمل بُرے تو ہوئی عاقبت خراب　　ایذا ہین طرح طرح کی اقسام کے عذاب
اور سب سے بڑھ کے خالق کونین کا عتاب　　ہی کس کا زہرہ لا سکے اُسکے غضب کی تاب
حق کو جو ناپسند ہو تُف ایسے کام پر
مالک ہی خوش نہین ہی تو لعنت غلام پر

توفیق کارِ نیک ہمین اے کریم دے　　دل مین صلاح دے ہمین طبع سلیم دے
شوقِ سلوکِ جادۂ مستقیم دے　　ایمان درمیانۂ امید و بیم دے
ہمکو نہین ہی بحث عذاب و ثواب سے
تیری رضا ملے ہمین تیری جناب سے

اُٹھ جاے دِل کی آنکھ سے اسباب کا حجاب　　دنیا دکھائی دینے لگے نقشِ سطحِ آب
ذرے مین رونما ہو حقیقت کا آفتاب　　لاریب فیہ ہو خبر ذلک الکتاب
کھل جاے راز مسئلۂ کائنات کا
ہو ایک حال ماضی و مستقبلات کا

دل لوث حبِ دولت دنیا سے پاک ہو　　دے وہ غنی کہ آنکھ مین اکسیر خاک ہو
لالچ ہو فائدے کا نہ نقصان کا باک ہو　　دِل چاک ہو مگر نہ گریبان چاک ہو
ہو فرقِ اِنکسار زمین پر پڑا ہوا
ہمت کا پانون عرشِ بریں پر گڑا ہوا

ہر دم خیال موت کا پیش نظر رہے
جبتک جیے جیے جب اجل آئی مر رہے
رہرو ہمیشہ چاہیے باندھے کمر رہے
دنیا وطن نہین ہی کہ آئے یہ بسر رہے

آئے ہین ہم جہان مین تو جانا ضرور ہی
سر پر کھڑی ہی موت نہ کہنا کہ دُور ہی

پھر بعد مرگ کیسی بنے کچھ خبر نہین
یہ وہ خطر ہی جس سے کسی کو مفر نہین
بزکیا ہی ڈھیٹ ہم ہین کہ اسکا بھی ڈر نہین
عقل معاد سے ہمین بہرہ مگر نہین

ربّ العبا دنعمت فکرِ معاد دے
فکرِ معاد دے ہمین ذکرِ معاد دے

کیا جانب خدا سے ہدایت ہمین نہین
یا سوچنے کو عقل و درایت ہمین نہین
ہان سچ ہی کچھ ضرورت و حاجت ہمین نہین
پر ہاے غور کرنے کی عادت ہمین نہین

ہم دیکھتے نہین کبھی غائر نگاہ سے
سُنتے نہین ہین بات کوئی انتباہ سے

غفلت کرا رہی ہی یہ ساری شرارتین
ہموار ہی ہو رہنے کو دنیا کی عمارتین
اللہ رے دلیریان بلکہ یہ جسارتین
دنیا کمائین دین کی کر کے خسارتین

غفلت کا کر علاج کہ اصلِ مرض ہی یہ
تیرا ہی کچھ بھلا ہو ہماری غرض ہی یہ

جھولا ہی یہ جہان تو غفلت ہی اسکی پینگ
غفلت کے ساتھ چاہیو دین کو لگائے سینگ
غفلت کے ہی نتیجے ہین شیخی غرور ڈینگ
غفلت کچھ اور ہوگی کہ ہون جسکے سر مین سینگ

غافل وہی ہی ہستی کو اپنی جو بھول جائے
اترائے اینٹھے اور تنے تن کے پھول جائے

غفلت نہو تو کینہ و بغض و حسد نہو
جھگڑا نہو لڑائی نہو رد و کد نہو

بھلائی کی پیٹھ پیچھے کبھی ذکر بد نہو
تقریر لغو و باطل و نامستند نہو

غفلت سے اس جہان مین سارا فساد ہے
غفلت کو آؤ مار ہٹائین جہاد ہے

مخلوق ذی شعور ہے تو ہوشیار رہ
دنیا کا کاروبار کر اور دیندار رہ
مت مستمند زندگیِ مستعار رہ
امیدوار رحمتِ پروردگار رہ

کسنے کہا ہے تجھ سے کہ دنیا کو چھوڑ بیٹھ
بس ایسی باتین اپنی طرف سے نہ جوڑ بیٹھ

کیا حال تھا رسول علیہ السلام کا
سرکردہ ہے امت خیر الانام کا
اصحاب کا ائمۂ عالی مقام کا
سکہ بٹھا گئے جو محمدؐ کے نام کا

اِنمین سے ایک بھی کبھی راہب ہوا کوئی
دنیا کو کھو کے دین کا طالب ہوا کوئی

دنیا بھی کچھ ہماری طرح کی نہین ذلیل
روٹی کی با ہزار مشقت ہوئی سبیل
گر سو گھرون مین دیکھو تو ننانوے ذلیل
کپڑے کے واسطے وہی ستار ہے کفیل

گرمی کے دن تو خیر کسی طرح کٹ گئے
جاڑا جو آیا رات کو باہم لپٹ گئے

افلاس سے زیادہ جہان مین نہین وبال
افلاس کر ہی دیتا ہے انسان کو پائمال
افلاس ہے مقدمۂ قہر ذی الجلال
ڈرپوک پست ہمت و سست و دنی خیال

مفلس کہ اُس غریب کی دنیا نہین درست
مشکل کہ اُسکے ہاتھ سے ہو کار دین درست

اور شاذ اگر ہوا کوئی محتاج دل غنی
گو دن کی زندگی کے لیے اتنی سرزنی
سمجھا کہ یہ جہان ہے جہانِ گذشتنی
اُس کو نہ دوستی ہے کسی سے نہ دشمنی

ایسا بزرگ شک نہین اِسمین کہ نیک ہے
پر قوم کو ہوا نہوا دونون ایک ہے

سوچو تو کچھ بھی نیست کو نسبت ہے ہست سے
کیا خیر ہو سکے گی بھلا تنگ دست سے
تم چاہتے ہو کام بلندی کا پست سے
کوڑی تو لے اُدھار کوئی فاقہ مست سے

کیا اُس سے لے کوئی کہ نہین آپ جسکے پاس
ہان گھونسلے مین چیل کے آیا کہانسے ماس

اِک بات مین کہون اگر آئے تجھے یقین
پر چاہیے ہو اِسکے لیے نقد آستین
کچھ دوسرے کو فائدہ پہونچا یہی ہے دین
خرمن بیار خواجہ و بسیار خوشہ چین

دین کے درست رکھنے کو دنیا ضرور ہے
دنیا نہین تو دعوئے دین مکر و زور ہے

اِس واسطے جو معشر خیر القرون تھے
امت کو کالنجوم[ملہ] سبھی رہنمون تھے
اور کلھم عمارتِ دین کے ستون تھے
اور مرجع ضمیرِ ہم المہتدون تھے

دنیا مین رہ کے دین کا برتا سکھا گئے
دونون کو جمع کرنے کا رستہ دکھا گئے

دنیا سے اِن بزرگونکو ہوتی اگر گریز
کھا جاتے لوگ گھورکے آنکھونسے تیز تیز
اسلام کی تو ہو ہی چکی ہوتی رستخیز
تب دیکھتے زمانے کی کچھ دار ا و مریز

پھر کون پوجتا تھا خدائے یگانہ کو
پاتا نہ کوئی زندگی جاودانہ کو

اب بھی جو دیکھتے ہو اُنھین کا طفیل ہے
اعمال و شرک جون خس و خاشاک و سیل ہے
کم بیش سب کو جانبِ توحید میل ہے
اِتنا بھی گر نہ سمجھے تو انسان بیل ہے

ملہ یہ مضمون اُس مشہور حدیث کا ہے اصحابی کالنجوم بایّھم اقتدیتم اھتدیتم ۱۲

مشرک کی کوئی شے نہین کرتا خدا قبول
اُسکی دعا قبول نہ کچھ التجا قبول

القصہ اک وہ دین تھا دنیا کا دوستدار
مونس رفیق موجب تسکین غمگسار
واعظ ادیب ناصح مشفق صلاح کار
ہمدرد بے ریا و ہوا خواہ جان نثار

وہ کھینچتا تھا بار امیر و فقیر کا
دنیا مین اُسمین ربط تھا شاہ و وزیر کا

اب ہمنے اپنے دین کو بنایا چھوئی موئی
شہتیر بن گیا جو حقیقت مین تھا سوئی
دنیا مین اور دین مین لگانے لگے دوئی
اور ناکا پھیل پھیل کے ہوتا گیا کوئی

دین کے عوض تعصب و اوہام رہگئے
دیندار اصل مرگئے بدنام رہگئے

دنیا گئی کہ ہم نہ ہوے اُسکے خواستگار
مسجد مین وعظ کہتا تھا منبر پر آشکار
اور کیونکہ ہوتے مولوی جنت کے چوبدار
مُفلس ہمیر مومن و دست از طلب بدار

دنیا و دین کی رسّی ربط کاٹ کے
دھوبی کے کُتے ہوگئے گھر کے نہ گھاٹ کے

ادبار کا یہی تو ہی سب سے بڑا سبب
دنیا بغیر سخت مصیبت ہی روز و شب
دنیا مین اور دین مین عداوت ارے غضب
لازم ہی دین کا بھی کماحقہ ادب

خستہ ہوے خراب ہوے ہاے پِس گئے
اِن دونونکی لڑائی مین ہم مفت پِس گئے

دِل بجھ گیا ہی دیکھ کے دنیا کا انقلاب
دین کے خدا پرست وہ دنیا کے فتح یاب
افسوس کیا تباہ ہوئی قوم انتخاب
اُسپہ یہ رحم جو لطف عدو کے لیے عذاب

مسجد مین سر بسجدہ پڑے ہین زمین پر

میدان مین ڈٹے ہوے گھوڑونکے زین پر

لوگون کو گر مناصب دنیا گناہ ہون
دنیا کی آبروسے اگر دین تباہ ہون
داخل محرمات مین اعزاز وجاہ ہون
اُنکا تو دین یہی تھا کہ ہم بادشاہ ہون

اگلے بزرگ لوگ تھے خاص امتیاز کے
پیشانیون پر اُنکی تھے گھٹے نماز کے

معمور ہین خزائن انعام کردگار
دو چھینٹا نہین ہی کبھی دیکھے ایک بار
بے انتہا و بیحد و بے حصر و بے شمار
شایان اُسے نہین ہی کہ بندونکو دے اُدھار

دنیا بدل گئی ہمہ نعمت بدل گئی
اِسواسطے کہ قوم کی ہمت بدل گئی

افسوس قوم مین عصبیت نہین رہی
مضبوطی ارادہ و نیت نہین رہی
ہم مین کسی طرح کی مزیت نہین رہی
جرأت کہان سے ہو کہ حمیت نہین رہی

ہم مین ہر ایک بشر کے خیالات پست ہین
پس لاجرم ذلیل ہین اور تنگ دست ہین

دنیا مین جسقدر ہین ذریعے معاش کے
بودے ہین جستجو کے طلب کے تلاش کے
اُنہین ہمارا حصہ واجب ہو کاشکے
ہان مبتلا کی وضع کے اُسکی قماش کے

گرچاہیے تو لاکھ مین نوّے ہزار ہین
طوطی چمن مین ایک ہی کوّے ہزار ہین

سلہ ان دو بیدون مین اشارہ ہی قرآن مجید کی اِس آیت کی طرف مُحَمَّدٌ رَّسُولُ اللهِ وَالَّذِينَ مَعَهُ أَشِدَّاءُ عَلَى الْكُفَّارِ رُحَمَاءُ بَيْنَهُمْ تَرَاهُمْ رُكَّعًا سُجَّدًا يَبْتَغُونَ فَضْلًا مِّنَ اللهِ وَرِضْوَانًا سِيمَاهُمْ فِي وُجُوهِهِم مِّنْ أَثَرِ السُّجُودِ ۱۲ سلہ اشارہ ہی طرف آیت مَا كَانَ اللهُ مُغَيِّرًا نِّعْمَةً أَنْعَمَهَا عَلَىٰ قَوْمٍ حَتَّىٰ يُغَيِّرُوا مَا بِأَنفُسِهِمْ کے ۱۲

عبرت کی داستان ہے احوالِ مبتلا
آنکھوں کے آگے پھرتی ہے تمثالِ مبتلا

اللہ رے جمال خد و خالِ مبتلا
اور عنفوان عمر و سن و سالِ مبتلا

جسوقت وہ شراب جوانی سے چور تھا
بیشک وہ شبہ رو کش غلمان و حور تھا

لیکن وہ حالت ایسی سریع الزوال تھی
بس دیکھتے ہی دیکھتے خواب و خیال تھی

وہ زلف جو کبھی دل عاشق کا جال تھی
خود دوش مبتلا پہ بلا تھی و بال تھی

دیکھا تو آخر ش خورش کرم گور تھا
وہ حسن جسکا ایک زمانے مین شور تھا

وہ مبتلا جو ناز و نعم مین پلے کبھی
سانچے مین ہاتھ پاؤن تھے جنکے ڈھلے کبھی

آنکھین بچھین گر ایک قدم وہ چلے کبھی
دیکھا اُنھین کو تو دہ گل کے تلے کبھی

پیدا ہوئے تو صبح کو اک دھوم دھام تھی
مرنے لگے تو شام غریبون کی شام تھی

مشکل ہے موت خاصۃً مبتلا کی موت
تکلیف و درد و محنت و رنج و عنا کی موت

قہر الٰہی و غضب کبریا کی موت
دشمن کو بھی نصیب نہو اس بلا کی موت

دنیا سے جیسے چاہیے ہمین پار اُتاریو
پر ایسی موت یار خدایا نہ ماریو

تھی اُسپر ابتدا سے مسلط بلائے حسن
طفلی مین تھا وہ آئینہ رونمائے حسن

مضمر ہر ایک وضع مین اُسکی ادائے حسن
اِک عالم اُسکا شیفتہ و مبتلائے حسن

اول سے شوق حسن جو خاطر نشان ہوا
خواہان روئے خوب ہوا جب جوان ہوا

شامت جو اُسکی آئی کیا دوسرا نکاح
سمجھا کہ چار شرع پیمبر مین ہین مباح

آئی مگر نظر نہ کبھی صورت فلاح — کیا ہی بری وہ راے تھی اور کیسی بد صلاح
فرصت نہ دی پھر اُسکو نزاع و جدال نے
سب کچھ حرام کر دیا اِس اِک ملال نے

امن و فراغ و عافیت و راحت و قرار — نام و نمود و عزت و توقیر و اعتبار
حسن معاشرت کہ تمدن کا ہی مدار — اور جس سے بے نیاز نہین کوئی خاندار
سب چیز جا کے فقر ہوا گھر مین جاگزین
جس چیز کو مکان مین پوچھو نہین نہین

جب مبتلا پر آ ہی گیا وقت احتضار — منہ مین چوانے پانی لگی چشم اشکبار
یسین پڑھ رہے تھے کھڑے پاس غمگسار — اور دونون آنکھین ضعف نے دین ڈھانک ایکبار
یون بیکسانہ ہاے جوانی مین جان دے
جنت مین اُسکو حق تعالے مکان دے

جو لوگ ہین سعادت عظمیٰ سے بہرہ مند — کرتے ہین بات بات سے وہ اکتساب پند
پرواز کو خیال کے رکھو ذرا بلند — مست ہو لذائذ نفسانی کے پابند
میری سنو اگر نہین سمع قبول کر
دو بیبیان نہ کیجیو کوئی بھی بھول کر

تمت الکتاب والی اللہ المرجع والمآب

تاریخہاے طبع کتاب محصنات یعنے فسانہ مبتلا ریختہ کلک اعجاز سلک شاعر نازک خیال مورخ بیمثال بلاغت انتماے جناب منشی دھنپت راے صاحب خیرآبادی متخلص محقق ساکن محلہ نوبستہ واقع شہر لکھنؤ خلف منشی جیکرراے آنجہانی فرمان نویس سلطانی متخلص بہ مقبول و مختار سرکار نواب وحید الدولہ عضد الملک میرزا احمدی حسین خان بہادر اسد جنگ و صنعت زبر و بینات از حروف منقوطہ

این فسانہ چو طبع شد برخاست
نعرۂ آفرین ز دور و قریب

عیسوی سال او محقق گفت
قصۂ بے نظیر و نثر عجیب
سنہ ۱۸۹۷ء

ولہ در صنعت رقطا بقاعدۂ دگر زبر و بینات

بے مثل بیا ہی یہ فسانہ
دیکھا جسنے ہوا وہ عاشق

ہاتف نے کہا کہ اسکی تاریخ
کہ خوب کتاب ہی محقق
سنہ ۱۸۹۷م

ولہ در صنعت عجیب

ولا شد طبع چون افسانۂ نو
عجیب و دلپسند و روح افزا

محقق کرد پیدا سال طبعش
ز لفظ اولین جیب او لے

ولہ در صنعت زبر و بینات

کتاب بے بدل در علم اخلاق
بخوبی طبع شد از فضل باری

بزیر و بینہ گفتم محقق
کتاب دلکشا تاریخ فضلی
سنہ ۱۲۹۲ف

خاتمۃ الطبع محصنات

آفریدگار عالم کی مخلوقات مین جو مخلوق سب سے افضل اور بہتر ہی وہ حضرت آدم علی نبینا و آلہ و علیہ السلام کی نسل ہی۔ آدمی کے دو تعلق ایسے ہین کہ اگر اونکا برتاؤ اور نباہ اوس سے اچھی طرح ہوا تو خیر ورنہ اسکی بود و نابود برابر وہ تعلق معاد اور معاش ہین معاد کا حصول تو اسی پر منحصر ہی کہ احکام شرعی پر چلے اور ممنوعات

سے باز رہے اور معاش یعنے دنیاوی تعلق کی حفاظتونکا بیان علم اخلاق و تدبیر منزل و سیاست مُدن مین کامل طور سے ہوتا ہی آدمی کی یہی دو جنس ہین مرد اور عورت۔ عورتونکو بھی اپنے اخلاق کی درستی اور امورات خانہ داری کا اہتمام جاننا نہایت اہم اور پر ضرور ہی ہندوستانی عورتونکو اِن باتونکا آسانی جاننا اور اُنکی تعلیم اِس انداز سے ہوجانی کہ ع ہم فرحت دل باشد و ہم پند و نصیحت اگر ہوسکتی ہی تو جناب مولوی محمد نذیر احمد خان صاحب بہادر بالقابہ کی بیش بہا تصنیفات سے مثل مرآۃ العروس و بنات النعش و توبۃ النصوح وغیرہ کے۔ منجملہ انھین تصنیفات عالیہ کے جنکی ثنا و صفت کرنیکے لیے بھی عمدہ لیاقت درکار ہی کتاب محصنات ہی جسمین اخلاق و موعظت کی باتونکو ایک دردانگیز و نصیحت خیز افسانہ کے پیرایہ مین عجب خوبی و لطف سے بیان فرمایا ہی۔ الحمدللہ کہ کتاب مذکور حسب ایماے و اجازت جناب مولوی بشیر الدین احمد صاحب خلف الصدق جناب محتشم الیہ مطبع نامی گرامی مشہور دیار و امصار مطبع اودھ اخبار مین جناب منشی نولکشور صاحب مالک مطبع کے حکم سے باہ جون سنہ ۱۸۹۷ع چھپکر ہدیۂ ناظرین ہوئی فقط